﴿432﴾ **بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم**۔مکرمی مفتی محمد صادق صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانہ میں مَیں کسی وجہ سے اپنی بیوی مرحومہ پر کچھ خفا ہوا جس پر میری بیوی نے حضرت مولوی عبدالکریم صاحب کی بڑی بیوی کے پاس جا کر میری ناراضگی کا ذکر کیا اور حضرت مولوی صاحب کی بیوی نے مولوی صاحب سے ذکر کر دیا۔اس کے بعد میں جب حضرت مولوی عبدالکریم صاحب سے ملا تو انہوں نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا کہ ''مفتی صاحب آپ کو یاد رکھنا چاہیے کہ یہاں ملکہ کا راج ہے''۔بس اس کے سوا اور کچھ نہیں کہا مگر میں ان کا مطلب سمجھ گیا۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ حضرت مولوی عبدالکریم صاحب کے یہ الفاظ عجیب معنی خیز ہیں کیونکہ ایک طرف تو ان دنوں میں برطانیہ کے تخت پر ملکہ وکٹوریا متمکن تھیں اور دوسری طرف حضرت مولوی صاحب کا اس طرف اشارہ تھا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام اپنے خانگی معاملات میں حضرت ام المومنین کی بات بہت مانتے ہیں اور گویا گھر میں حضرت ام المومنین ہی کی حکومت ہے،اور اس اشارہ سے مولوی صاحب کا مقصد یہ تھا کہ مفتی صاحب کو اپنی بیوی کے ساتھ سلوک کرتے ہوئے محتاط رہنا چاہیے۔

﴿433﴾ **بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم**۔مکرمی مفتی محمد صادق صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام اپنے خدام کے ساتھ بہت بے تکلف رہتے تھے۔جس کے نتیجہ میں خدام بھی حضور کے ساتھ ادب و احترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے بے تکلفی سے بات کر لیتے تھے چنانچہ ایک دفعہ میں لاہور سے حضور کی ملاقات کیلئے آیا اور وہ سردیوں کے دن تھے اور میرے پاس اوڑھنے کیلئے رضائی وغیرہ نہیں تھی میں نے حضرت کی خدمت میں کہلا بھیجا کہ حضور رات کو سردی لگنے کا اندیشہ ہے حضور مہربانی کر کے کوئی کپڑا عنائت فرماویں۔حضرت صاحب نے ایک ہلکی رضائی اور ایک دُھسا ارسال فرمائے اور ساتھ ہی پیغام بھیجا کہ رضائی محمود کی ہے اور دُھسا میرا ہے۔آپ ان میں سے جو پسند کریں رکھ لیں اور چاہیں تو دونوں رکھ لیں۔میں نے رضائی رکھ لی اور دُھسا واپس بھیج دیا نیز مفتی صاحب نے بیان کیا کہ جب میں قادیان سے واپس لاہور جایا کرتا تھا تو حضور اندر سے میرے لئے ساتھ لے جانے کے واسطے کھانا بھجوایا کرتے تھے۔

صاحب کے پاس جاتا تھا۔تو وہ اسے ایسا پکڑتے تھے۔کہ وہ خودبھی ڈوبنے لگتا تھا۔اس طرح مولوی صاحب نے کئی غوطے کھائے۔آخر شاید قاضی امیر حسینؓ صاحب نے پانی میں غوطے لگا لگا کر نیچے سے اُن کو کنارے کی طرف دھکیلا۔تب وہ باہر آئے۔جب مولوی صاحب حضرت صاحبؑ سے اس واقعہ کے بعد ملے تو آپؑ نے مسکراتے ہوئے فرمایا۔مولوی صاحب آپ گھڑے کے پانی سے ہی نہا لیا کریں۔ڈھاب کی طرف نہ جائیں۔پھر فرمایا کہ میں بچپن میں اتنا تیرتا تھا کہ ایک وقت میں ساری قادیان کے اردگرد تیر جاتا تھا۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ برسات کے موسم میں قادیان کے اردگرد اتنا پانی جمع ہو جاتا ہے کہ سارا گاؤں ایک جزیرہ بن جاتا ہے۔

﴿289﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ جاننے کے لئے کہ حضرت مسیح موعودؑ کا اپنے گھر والوں کے ساتھ کیسا معاملہ تھا۔مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم مغفور کی تصنیف سیرت مسیح موعودؑ کے مندرجہ ذیل فقرات ایک عمدہ ذریعہ ہیں۔مولوی صاحب موصوف فرماتے ہیں۔

''عرصہ قریب پندرہ برس کا گذرتا ہے۔جبکہ حضرت صاحب نے بارِ دیگر خدا تعالیٰ کے امر سے معاشرت کے بھاری اور نازک فرض کو اُٹھایا ہے۔اس اثنا میں کبھی ایسا موقع نہیں آیا کہ خانہ جنگی کی آگ مشتعل ہوئی ہو۔وہ ٹھنڈا دل اور بہشتی قلب قابل غور ہے۔جسے اتنی مدت میں کسی قسم کے رنج اور تنغّص عیش کی آگ کی آنچ تک نہ چھوئی ہو اس بات کو اندرون خانہ کی خدمت گار عورتیں جو عوام الناس سے ہیں۔اور فطری سادگی اور انسانی جامہ کے سوا کوئی تکلّف اور تصنّع زیرکی اور استنباطی قوت نہیں رکھتیں بہت عمدہ طرح محسوس کرتی ہیں۔وہ تعجب سے دیکھتی ہیں۔اور زمانہ اور گردوپیش کے عام عرف اور برتاؤ کے بالکل برخلاف دیکھ کر بڑے تعجب سے کہتی ہیں۔اور میں نے بارہا انہیں خود حیرت سے کہتے ہوئے سُنا ہے۔ کہ ''مرجا بیوی دی گل بڑی مَن دا اے''

............اس بدمزاج دوست کا واقعہ سن کر آپ معاشرت نسواں کے بارے میں دیر تک گفتگو فرماتے رہے اور آخر میں فرمایا۔کہ میرا یہ حال ہے۔کہ ایک دفعہ میں نے اپنی بیوی پر آوازہ کسا تھا اور میں

بیعت کی تھی۔ خاکسار نے دریافت کیا کہ آپ نے کب بیعت کی؟ والدہ صاحبہ نے فرمایا میرے متعلق مشہور ہے کہ میں نے بیعت سے توقف کیا اور کئی سال بعد بیعت کی۔ یہ غلط ہے بلکہ میں کبھی بھی آپ سے الگ نہیں ہوئی ہمیشہ آپ کے ساتھ رہی اور شروع سے ہی اپنے آپ کو بیعت میں سمجھا اور اپنے لئے باقاعدہ الگ بیعت کی ضرورت نہیں سمجھی۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ ابتدائی بیعت کے وقت حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو مسیحیت اور مہدویت کا دعویٰ نہ تھا بلکہ عام مجددانہ طریق پر آپ بیعت لیتے تھے۔ خاکسار نے والدہ صاحبہ سے پوچھا کہ حضرت مولوی صاحب کے علاوہ اور کس کس نے پہلے دن بیعت کی تھی؟ والدہ صاحبہ نے میاں عبداللہ صاحب سنوری اور شیخ حامد علی صاحب کا نام لیا۔

﴿21﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**۔ بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام دعویٰ مسیحیت شائع کرنے لگے تو اس وقت آپ قادیان میں تھے آپ نے اس کے متعلق ابتدائی رسالے یہیں لکھے پھر آپ لدھیانہ تشریف لے گئے اور وہاں سے دعویٰ شائع کیا۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا دعویٰ شائع کرنے سے پہلے آپ نے مجھ سے فرمایا تھا کہ میں ایسی بات کا اعلان کرنے لگا ہوں جس سے ملک میں مخالفت کا بہت شور پیدا ہوگا۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا اس اعلان پر بعض ابتدائی بیعت کرنے والوں کو بھی ٹھوکر لگ گئی۔

﴿22﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**۔ بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ ایک دفعہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام سیالکوٹ میں میر حامد شاہ صاحب کے مکان پر تھے اور سورہے تھے میں نے آپ کی زبان پر ایک فقرہ جاری ہوتے سنا۔ میں نے سمجھا کہ الہام ہوا ہے پھر آپ بیدار ہوگئے تو میں نے کہا کہ آپ کو یہ الہام ہوا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں تم کو کیسے معلوم ہوا؟ میں نے کہا مجھے آواز سنائی دی تھی۔ خاکسار نے دریافت کیا کہ الہام کے وقت آپ کی کیا حالت ہوتی تھی؟ والدہ صاحبہ نے فرمایا چہرہ سرخ ہوجاتا تھا اور ماتھے پر پسینہ آجاتا تھا۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعودؑ اپنے مکان کے چھوٹے صحن میں (یعنی جو والدہ صاحبہ کا موجودہ صحن ہے) ایک لکڑی کے تخت پر تشریف رکھتے تھے غالباً صبح یا شام کا وقت تھا

اس درد بھری تقریر پر سب نے بالاتفاق درد مند دل کے ساتھ عرض کیا۔ کہ ہم آپ کے سبھی احکام مانیں گے آپ ہمارے امیر بنیں اور ہمارے مسیحؑ کے جانشین ہوں۔ چنانچہ اسی جگہ بارہ سو کے قریب احمدیوں نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی اور یوں قدرت ثانیہ کا ظہور ہوا۔ مردوں کی بیعت کے بعد مستورات نے بھی بیعت خلافت کی اور سب سے اول بیعت کنندہ حضرت سیدۃ النساء ام المومنین رضی اللہ عنہا تھیں۔ [۱۱۰]

ڈاکٹر عطر دین صاحب درویش کا بیان ہے کہ میں تدفین کے بعد چودھری فتح محمد صاحب سیال اور شیخ محمد تیمور کے ہمراہ شہر کو واپس آرہا تھا کہ بڑے باغ کے کنویں کے پاس کسی نے پیچھے سے میرے کندھوں پر ہاتھ رکھ دیا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت خلیفہ اولؓ ہیں آپ نے فرمایا میاں عطر دین! کیا محمد علی نے میری بیعت کی ہے؟ میں نے عرض کیا کہ انہوں نے بیعت کی ہے چنانچہ میں نے اسی وقت اپنے ساتھیوں کو بتادیا کہ حضور نے مولوی محمد علی صاحب کے متعلق یہ دریافت فرمایا ہے۔ [۱۱۲]

## صدر انجمن احمدیہ کی طرف سے بیرونی جماعتوں کو اطلاع

غرض کہ پوری جماعت اس وقت حضرت خلیفہ اول کی خلافت پر بالاتفاق جمع ہو گئی اور خواجہ کمال الدین صاحب نے صدر انجمن احمدیہ کی طرف سے اخبار "الحکم" اور "بدر" میں بیرونی جماعتوں کو اطلاع دی کہ

"آپ (یعنی حضرت مسیح موعود علیہ السلام) کے وصایا مندرجہ رسالہ الوصیت کے مطابق حسب مشورہ معتمدین صدر انجمن احمدیہ موجود قادیان و اقربا حضرت مسیح موعود باجازت حضرت ام المومنین کل قوم نے جو قادیان میں موجود تھی اور جس کی تعداد اس وقت بارہ سو تھی والا مناقب حضرت حاجی الحرمین شریفین جناب حکیم الامت نور الدین صاحب سلمہ کو آپ کا جانشین اور خلیفہ قبول کیا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ معتمدین میں سے ذیل کے اصحاب موجود تھے۔ مولانا حضرت مولوی سید محمد احسن صاحب۔ صاحبزادہ بشیر الدین محمود احمد صاحب جناب نواب محمد علی خان صاحب۔ شیخ رحمت اللہ صاحب۔ مولوی محمد علی صاحب۔ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحب۔ ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب و خلیفہ رشید الدین و خاکسار (خواجہ کمال الدین)......... یہ خط بطور اطلاع کل سلسلہ کے ممبران کو لکھا جاتا ہے کہ وہ اس خط کے پڑھنے کے بعد فی الفور حضرت حکیم الامت خلیفۃ المسیح و المہدی کی خدمت بابرکت میں بذات خود یا بذریعہ تحریر حاضر ہو کر بیعت کریں"۔ اس اعلان میں خواجہ صاحب نے بیعت کے الفاظ بھی درج کئے تھے۔ [۱۱۳]

میرے سامنے مگر ایک فاصلہ پر ایک شیر بیٹھا ہے میں اسے دیکھ کر کانپ گیا لیکن میں نے جی میں ہی اپنے آپ کو ملامت کی کہ یہ میرا وہم ہے۔ چنانچہ میں نے پھر مرزا صاحب پر توجہ ڈالنی شروع کی تو میں نے دیکھا کہ پھر وہی شیر میرے سامنے ہے اور میرے قریب آ گیا ہے اس پر پھر میرے بدن پر سخت لرزہ آیا مگر میں پھر سنبھل گیا اور میں نے جی میں اپنے آپ کو بہت ملامت کی کہ یونہی میرے دل میں وہم سے خوف پیدا ہو گیا ہے چنانچہ میں نے اپنا دل مضبوط کر کے اور اپنی طاقت کو جمع کر کے پھر مرزا صاحب پر اپنی توجہ کا اثر ڈالا اور پورا زور لگایا۔ اس پر ناگہاں میں نے دیکھا کہ وہی شیر میرے اوپر کود کر حملہ آور ہوا ہے اس وقت میں نے بے خود ہو کر چیخ ماری اور وہاں سے بھاگ اُٹھا۔ حضرت خلیفہ ثانی بیان فرماتے تھے کہ وہ شخص پھر حضرت صاحب کا بہت معتقد ہو گیا تھا اور ہمیشہ جب تک زندہ رہا آپ سے خط و کتابت رکھتا تھا۔

﴿76﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** ۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ منشی محمد اروڑا صاحب مرحوم کپورتھلوی حضرت مسیح موعودؑ کے ذکر پر کہا کرتے تھے کہ ہم تو آپ کے منہ کے بھوکے تھے۔ بیمار بھی ہوتے تھے تو آپ کا چہرہ دیکھنے سے اچھے ہو جاتے تھے۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ منشی صاحب مرحوم پرانے مخلصوں میں سے تھے اور عشاق مسیح موعودؑ میں ان کا نمبر صف اوّل میں شمار ہونا چاہئیے۔

﴿77﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** ۔ بیان کیا حضرت مولوی نورالدین صاحب خلیفہ اوّل نے کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعودؑ کسی سفر میں تھے۔ سٹیشن پر پہنچے تو ابھی گاڑی آنے میں دیر تھی۔ آپ بیوی صاحبہ کے ساتھ سٹیشن کے پلیٹ فارم پر ٹہلنے لگے۔ یہ دیکھ کر مولوی عبدالکریم صاحب جن کی طبیعت غیــور اور جوشیلی تھی میرے پاس آئے اور کہنے لگے کہ بہت لوگ اور پھر غیر لوگ ادھر ادھر پھرتے ہیں آپ حضرت صاحب سے عرض کریں کہ بیوی صاحبہ کو کہیں الگ بٹھا دیا جاوے۔ مولوی صاحب فرماتے تھے کہ میں نے کہا میں تو نہیں کہتا آپ کہہ کر دیکھ لیں۔ ناچار مولوی عبدالکریم صاحب خود حضرت صاحب کے پاس گئے اور کہا کہ حضور لوگ بہت ہیں بیوی صاحبہ کو الگ ایک جگہ بٹھا دیں۔ حضرت صاحب نے فرمایا جاؤ جی میں ایسے پردہ کا قائل نہیں ہوں۔ مولوی صاحب فرماتے تھے کہ اس کے بعد مولوی عبدالکریم صاحب سر نیچے ڈالے میری

نے نہ کسی انجمن نے خلیفہ بنایا اور نہ میں کسی انجمن کو اس قابل سمجھتا ہوں کہ وہ خلیفہ بنائے۔ پس مجھ کو نہ کسی انجمن نے خلیفہ بنایا اور نہ میں اس کے بنانے کی قدر کرتا ہوں اور اس کے چھوڑ دینے پر تھوکتا بھی نہیں اور نہ اب کسی میں طاقت ہے کہ وہ اس خلافت کی رداء کو مجھ سے چھین لے۔

اب سوال ہوتا ہے کہ خلافت حق کس کا ہے؟ ایک میرا نہایت ہی پیارا محمود ہے جو میرے آقا اور محسن کا بیٹا ہے۔ پھر دامادی کے لحاظ سے نواب محمد علی کو کہدیں۔ پھر خسر کی حیثیت سے ناصر نواب صاحب کا حق ہے یا امّ المومنین کا حق ہے جو حضرت صاحب کی بیوی ہیں۔ یہی لوگ ہیں جو خلافت کے حق دار ہو سکتے ہیں۔ مگر یہ کیسی عجیب بات ہے کہ جو لوگ خلافت کے متعلق بحث کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ان کا حق کسی اور نے لے لیا ہے۔ وہ یہ نہیں سوچتے کہ یہ سب کے سب میرے فرمانبردار اور وفادار ہیں اور انہوں نے اپنا دعویٰ ان کے سامنے پیش نہیں کیا....... مرزا صاحب کی اولاد دل سے میری فدائی ہے۔ میں سچ کہتا ہوں کہ جتنی فرمانبرداری میرا پیارا محمود۔ بشیر۔ شریف۔ نواب ناصر۔ نواب محمد علی خاں کرتا ہے تم میں سے ایک بھی نظر نہیں آتا۔

میں کسی لحاظ سے نہیں کہتا بلکہ میں امر واقعہ کا اعلان کرتا ہوں۔ ان کو خدا کی رضا کے لئے محبت ہے۔ بیوی صاحبہ کے منہ سے بیسیوں مرتبہ میں نے سنا ہے کہ میں تو آپ کی لونڈی ہوں...... میاں محمود بالغ ہے اس سے پوچھ لو کہ وہ سچا فرماں بردار ہے۔ ہاں ایک معترض کہہ سکتا ہے کہ سچا فرماں بردار نہیں۔ مگر نہیں۔ میں خوب جانتا ہوں کہ وہ میرا سچا فرماں بردار ہے اور ایسا فرماں بردار کہ تم (میں سے) ایک بھی نہیں۔ جس طرح علیؓ۔ فاطمہؓ۔ عباسؓ نے ابو بکرؓ کی بیعت کی تھی اس سے بھی بڑھ کر مرزا صاحب کے خاندان نے میری

کہ معلوم ہوتا ہے کہ دروازہ ٹوٹ جائیگا۔ اور ان کی دستک وارنٹ کے پیادہ کی طرح سخت ہوتی ہے۔ حالانکہ تصنیف کے کام میں جتنی توجہ اور یکسوئی کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ ظاہر ہے۔ بڑی محنت کے بعد ایک بات ذہن میں قائم کی جاتی ہے۔ جو یکدم دماغ سے ان دستکوں کی وجہ سے نکل جاتی ہے۔ اور دروازہ کھولکر دیکھا جاتا ہے۔ تو ایک رقعہ ملتا ہے کہ میرے لئے دعا کرو۔ یہ کوئی اہم بات نہیں تھی۔ کیونکہ یہ رقعہ ظہر یا عصر کے وقت بھی دیا جا سکتا تھا۔ بعض دفعہ کام کی وجہ سے دروازہ نہیں کھولا جاتا۔ تو آدھ آدھ گھنٹے تک دستک دیتے رہتے ہیں۔ اسوقت اس دستک کا مطلب سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا ہے۔ کیونکہ اگر وہ شخص سمجھتا ہے کہ میں اندر نہیں ہوں۔ تو پھر اتنی دیر تک دستک دینے کے کیا معنے ہیں اور اگر وہ سمجھتا ہے۔ کہ میں ہوں۔ اور کسی وجہ سے نہیں بولتا تو پھر اتنی دیر تک دستک دینے سے کیا فائدہ۔ بعض دفعہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ کوئی بچہ ہوتا ہے۔ جو تماشے کے طور پر کھٹکھٹا رہا ہوتا ہے۔ حالانکہ قاعدہ یہ ہے کہ دستک کے ساتھ آواز دے۔ اور السلام علیکم کہے اور بتائے۔ کہ میں فلاں ہوں۔ اور اس آواز سے وہ شناخت ہو جاتا ہے۔ اور پتہ لگ جاتا ہے کہ فلاں شخص ہے جس کو ہم نے بلایا تھا یا جس سے ملنا ضروری ہے۔ تین دفعہ ایسا کرے۔ اگر جواب نہ ملے۔ تو واپس چلا جائے۔ اور یہ ہر ایک مسلمان کے لئے حکم ہے۔ رسول اور اس کے خلفاء کے لئے جو ایسا نہ کرے۔ وہ لایعقل ہوتا ہے

## افسروں کو ہدایت

اس غلطی میں افسروں کا بھی دخل ہے دفتروں کے چپراسی جب آتے ہیں تو وہ اسی طرح دستک دیتے ہیں۔ ان کو چاہیئے کہ وہ چپراسیوں کو سمجھائیں کہ وہ جب آئیں۔ تو دستک دیکر السلام علیکم کہیں۔ اور ان کو بھیجیں بھی اسوقت جس وقت کوئی نہایت ضروری کام ہو۔ اب جو چپراسی آتے ہیں۔ دستک دے جاتے ہیں۔ اگر ان سے پوچھا جائے کیا کام ہے۔ تو خاموش رہتے ہیں۔ چاہیئے اگر ضروری کاغذ ہو۔ تو اسوقت بھیجا جائے۔ اور لانے والا بتائے کہ فلاں کام ہے۔

چونکہ تصنیف کا کام اتنا اہم ہوتا ہے۔ کہ اس میں پوری توجہ کی ضرورت ہے۔ اور سانس بھی دبانا پڑتا ہے عام طور پر ایک منٹ میں ایک شخص اٹھارہ سانس لیتا ہے۔ مگر میرے قریباً نصف رہ گئے ہیں۔ یعنی دس یا گیارہ سانس اسوقت یہ حالت ہوتی ہے۔ کہ سانس لینا بھی برا معلوم ہوتا ہے۔ اسلئے یہ کام پورے انہماک اور توجہ کو چاہتا ہے۔ لیکن یہاں دس منٹ بھی توجہ سے بیٹھنے نہیں دیا جاتا۔ اور دیکھا گیا ہے۔ کہ ۹۰ فیصدی جو لوگ دستک دیتے ہیں۔ وہ فضول ہوتی ہے۔ اور دعا کے رقعہ دینے والے بھی معمولی رقعے دیتے ہیں۔ اگر کوئی خاص تکلیف ہو۔ اور اسوقت ملنا ضروری ہو۔ تو کوئی حرج نہیں۔ بلکہ مخلوق کی ہمدردی کے لئے ایسا کرنا ثواب کا باعث ہے اسی طرح اگر اہم کام ہو۔ تو افسر آئیں۔ اگر ان کا آنا ضروری ہو۔ ان پر کوئی اعتراض نہیں۔ کیونکہ اسی سورۃ میں ان کے لئے اجازت ہے۔ کہ اکثر لایعقل ہوتے ہیں۔ یعنے جن کو ضرورت کے لئے ایسا کرنا پڑتا ہے ان پر کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ ورنہ ایسے رقعے یونہی ہوتے ہیں۔ یا بعض لوگ آتے ہیں۔ اور الگ ملتے ہیں اور اس وقت کوئی مسئلہ پوچھتے ہیں۔ اسوقت افسوس آتا ہے۔ کہ انھوں نے الگ ہو کر کیوں پوچھا۔ اگر مجلس میں پوچھتے۔ تو دوسروں کو بھی فائدہ پہنچتا۔ علیحدگی میں اس بات کے کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ جو مجلس میں بیان نہ کی جا سکتی ہو۔ اگر مجلس میں پوچھیں تو ان کو پوچھنے کی عادت ہو جائے۔ اور دوسروں کو فائدہ پہنچ جائے ؂

یہ ہدایتیں ہیں۔ ان کا مدنظر رکھنا ضروری ہے تمدن ترقی کے لئے ضروری اور تمدن کا اعلیٰ درجہ کا ہونا بھی لازمی ہے۔ چاہیئے کہ ہمارا تمدن اعلیٰ ہو ؂

اللہ تعالےٰ ہماری جماعت کو ہر قسم کی خوبیاں حاصل کرنے اور قائم رکھنے کی توفیق عطا فرمائے ؂

آمین -

---

# چند سوالات کے جواب

(از جناب حافظ روشن علی صاحب)

**پہلا سوال :-** تصویر کھینچنا یا کھنچوانا یا معزز جگہ رکھنا بر شرع شریعت اسلامی کیسا ہے ؟

**جواب -** تصویر کے متعلق احادیث صحیحہ میں ممانعت آئی ہے۔ کہ نہ تو گھر میں رکھی جائے۔ اور نہ بنائی جائے لیکن اس حدیث کو اگر اس کے اطلاق پر محمول کریں۔ تو دقت سے خالی نہیں۔ کیونکہ اگر اس حدیث کی رو سے ہر قسم کی تصاویر ممنوع ہو جائیں۔ تو ایک مسلمان اس زمانہ میں اپنے گھر میں نہ تو انگریزی کتاب رکھ سکتا ہے۔ کیونکہ عام طور پر ان میں تصاویر ہوتی ہیں۔ نہ کوئی اخبار رکھ سکتا ہے نہ روپیہ پیسہ رکھ سکتا ہے۔ کیونکہ ان پر بھی ہمارے بادشاہ سلامت کی تصویر ہوتی ہے۔ نہ ڈاک خانہ کا ٹکٹ رکھ سکتا ہے۔ اس طرح موجودہ زمانہ کی اکثر چیزیں چھوڑنی پڑتی ہیں۔ جس سے زندگی دوبھر ہو جاویگی۔ اس لئے اس قسم کی حدیثوں کو ہم مقید کرتے ہیں۔ کہ صرف وہ تصویریں گھر میں رکھنی ممنوع ہیں۔ جن کی پرستش کی جاتی ہے۔ مثلاً مسیح ناصری علیہ السلام اور ان کی والدہ مریم کی تصویر یا کسی اور دیوی کی تصویر جس کی لوگ پرستش کرتے ہیں۔ اس طرح پر موجودہ زمانہ میں [illegible] جائز ہے۔ جیسا ہی اس کو گھر میں رکھنا جائز ہے ؂

**دوسرا سوال :-** ایک مسلمان کتنی لونڈیاں رکھ سکتا ہے۔ اور کیا بغیر نکاح ان سے جماع کر سکتا ہے ؟

**جواب :-** لونڈیوں کے متعلق شریعت اسلام نے کوئی حدبندی نہیں کی۔ جتنی رکھ سکتا ہے۔ رکھے۔ اور بغیر نکاح کے ان کے قریب جا سکتا ہے۔ چنانچہ قرآن مجید میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے :- والذین ھم لفروجھم حٰفظون الا علےٰ ازواجھم او ما ملکت ایمانھم (المعارج) یعنے مومن وہ ہیں جو اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ مگر اپنی بیویوں اور لونڈیوں سے حفاظت نہیں کرتے۔ اس آیت میں صاف طور پر لونڈیوں سے بغیر نکاح کے خلوت میں ہونے کی اجازت نکلتی ہے۔ کیونکہ اسجگہ

جو لونڈی کا ذکر ہے۔ اگر اس سے مراد منکوحہ لونڈی ہو۔ تو وہ تو ازواج میں شامل ہو جاویگی۔ حالانکہ خدا نے ازواج اور لونڈیوں کا ذکر الگ الگ کیا ہے۔ جس سے معلوم ہوا۔ کہ اسجگہ لونڈی سے مراد وہ ہیں۔ جو ازواج سے خارج ہیں۔ علاوہ بریں حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک لونڈی بنام ماریہ قبطیہ مقوقس کی طرف سے بطور تحفہ ملی تھی۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے خلوت کی تھی بغیر نکاح کے۔ اس سے بھی معلوم ہوا۔ کہ بغیر نکاح کے لونڈی سے صحبت ہو سکتی ہے اب میں وجہ بتاتا ہوں کہ لونڈی سے نکاح کیوں نہیں ہو سکتا۔ اصل بات یہ ہے۔ کہ لونڈی اس عورت کو کہتے ہیں۔ جس کے جسم کا کوئی شخص مالک ہو۔ ایسی عورت کو اپنے متعلق کوئی اختیار نہیں ہوتا۔ تمام اختیارات کا مالک اس کا سید ہوتا ہے۔ اور نکاح میں ایجاب و قبول شرط ہیں۔ یعنی نکاح اسوقت منعقد ہو سکتا ہے۔ جب طرفین اس کو اپنے متعلق واجب اور قبول کر لیں۔ دوسرے لفظوں میں اس کا یہ مطلب ہوا کہ نکاح اسی سے کر سکتے ہیں۔ جس کو ایجاب و قبول کا اختیار ہو۔ اب جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے۔ لونڈی کو اپنے متعلق کسی قسم کا اختیار اپنے متعلق نہیں ہوتا۔ اس لئے وہ قابل نکاح ہی نہیں اسلئے سید یعنی مالک کو اجازت ہے کہ وہ بغیر نکاح کے اس کے پاس جائے۔ کیونکہ وہ اس عورت کا مالک ہے۔ تو وہ اس کی شرمگاہ کا بھی مالک ہے ۔

**تیسرا سوال**:- وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ الخ اگر مرزا صاحب علیہ السلام نبی ہیں تو آپ کس قوم کی طرف مبعوث ہوئے اور کیا آپ نے اپنی قوم کو اسی زبان میں تبلیغ کی ؟

**جواب**:- جس طرح کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم تمام دنیا کی طرف مبعوث ہوئے۔ لیکن چونکہ عرب میں مبعوث ہوئے تھے آپ نے عربی زبان میں تبلیغ کی۔ اسی طرح حضرت مرزا غلام احمد صاحب علیہ السلام مبعوث تو ہوئے تمام دنیا کی طرف اور کل دنیا کی اقوام آپ کی قوم ہے۔ لیکن چونکہ آپ انڈیا میں مبعوث ہوئے۔ اور انڈیا کی زبانوں میں سے چونکہ اردو زیادہ سمجھی جاتی ہے اسلئے آپ نے اردو میں زیادہ کتابیں اور رسالے لکھے۔ اور آپ نے اسی زبان میں تبلیغ کے کام کو سرانجام دیا اور چونکہ مذہبی زبان عربی تھی۔ اس لئے عربی میں کتابیں لکھیں۔ اور آبائی زبان فارسی تھی۔ اسلئے اسمیں بھی تصانیف کیں ۔

**چوتھا سوال**:- مولوی نورالدین صاحب احمدی ہونے سے پہلے کافر تھے یا مسلمان ؟

**جواب**:- کافر اسلامی اصطلاح میں کسی مامور کے منکر کو کہتے ہیں چونکہ حضرت مولوی صاحب مسیح موعود کے دعویٰ کو سنکر معاً ایمان لے آئے۔ اور انھوں نے نہ انکار کیا اور نہ ہی مقابلہ کیا۔ لہذا آپ مسلمان تھے ۔

**پانچواں سوال**:- حضرت عیسیٰ کتنی عمر میں نبی ہوئے۔ اور آنحضرت کتنی عمر میں۔ اور کیا مسیح کا نبی کریم سے پہلے بالغ ہونا انکی فضیلت نہیں ہے؟

**جواب**:- نہ قرآن میں لکھا ہے۔ اور نہ حدیث سے پتہ چلتا ہے کہ کس عمر میں حضرت مسیح روحانی طور پر بالغ ہوئے۔ حدیث میں تو صرف یہ ذکر ہے کہ انکی عمر ۱۲۰ سال کی ہوئی اور بس۔ باقی انجیل میں لکھا ہے کہ تیس سال میں آپ بالغ ہوئے۔ ہم چونکہ موجودہ انجیل کو محرف مبدل مانتے ہیں اسلئے انجیل ہماری نظر میں قطعاً قابل حجت نہیں۔

اور علاوہ ازیں جسمانی زندگی میں پہلے بالغ ہونا کوئی فضیلت نہیں۔ تو روحانی زندگی میں کیونکر فضیلت سمجھی جاویگی بلکہ جلدی بالغ ہونے والے جلدی بوڑھے ہوتے ہیں اسی واسطے مسیح کی تعلیم جلدی مٹی۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیم تو قیامت تک نہ مٹیگی ۔

**چھٹا سوال**:- مجددین کے نہ ماننے کے کیا نقصانات ہیں؟

**جواب**:- مجددین کا کام مذہب کی تجدید ہوتی ہے اور نبی کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دور ہو جانے کی وجہ سے جو دل پر ایک قسم کا زنگ لگ جاتا ہے۔ غفلت غالب ہو جاتی ہے۔ اسکو دور کرنے کے لئے مجددین آتے ہیں۔ سو جو شخص مجددین کو نہ مانیگا اس کے قلب کی صفائی اچھی طرح نہیں ہو سکتی۔ اور جو زنگ چڑھا ہوا ہوتا ہے وہ زیادہ بڑھتا جاتا ہے۔ باقی اگر کوئی مجدد مجدد بھی ہو اور بڑے درجہ کا بھی ہو۔ تو اس کے انکار سے کفر لازم آتا ہے

**ساتواں سوال**:- دنیا کی عمر کتنی ہے اور کتنی باقی ہے ؟

**جواب**:- اصل میں تو یہ علم سوائے خدا کے کسی کو نہیں کیونکہ تاریخ قطعاً محفوظ نہیں۔ ہاں تاہم صرف یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہم اس زمانہ میں ساتویں ہزار میں ہیں بلحاظ قمری کے عمر سات ہزار ہے ۔

# مباحثہ قادیان — صداقت مسیح موعود پر گفتگو

(ہماری غیر احمدی کی نظر میں)

**مابین حضرت حافظ روشن علی صاحب و ابو البشارت مولوی جلال الدین صاحب و مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری منجانب غیر احمدیاں**

مورخہ ۳۱ جون ۱۹۲۲ء کو مباحثہ مسئلہ نبوت مسیح موعود و حیات و ممات مسیح ناصری پر ہوا بحث مسئلہ نبوت مابین حافظ روشن علی صاحب و مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری ۳ گھنٹہ تک رہی۔ اور بحث مسئلہ حیات و ممات مسیح مابین مولوی جلال الدین صاحب مولوی فاضل اور مولوی ثناء اللہ صاحب ۲ گھنٹہ تک رہی۔ اور یہ شرط قرار پائی کہ فریقین قرآن و حدیث سے اپنے اپنے استدلال پیش کرینگے۔ اور قرآن کو مقدم رکھینگے۔ مگر افسوس کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کسی اصولی بات پر نہ آئے۔ اور دیدہ و دانستہ حق پوشی کرنے کیلئے طرح طرح کے حیل سے کام لیتے رہے۔ مگر احمدی مناظرین نے بڑی صفائی سے نبوت مسیح موعود کو ثابت کر دیا۔ اور وفات مسیح کھلے طور پر دلائل قرآنی سے ظاہر کر دی۔ جس کا جواب مولوی ثناء اللہ صاحب ہرگز نہ دے سکے۔ اور قرآنی الفاظ و احادیث کے غلط معانی بیان کرتے رہے چونکہ مولوی صاحب کی تقریر کا اکثر حصہ تمسخر میں گذرتا تھا۔ لہذا میں اس حصہ کو چھوڑ کر اصل مضمون فریقین کے بیان کرتا ہوں جو بطور استدلال کے پیش کئے گئے

**مولوی ثناء اللہ صاحب**۔ حدیث میں لانبی بعدی آیا ہے۔ اور یہ لکھا ہے کہ اس امت میں تیس دجال ہونگے جو دعویٰ نبوت کرینگے۔ پس مرزا صاحب (نعوذ باللہ) انہیں میں کے ایک ہیں۔

**حافظ صاحب**۔ افسوس کہ آپ نے حدیث کو قرآن شریف پر مقدم کر دیا۔ اور آپ قرآن سے کوئی ثبوت نفی نبوت کا پیش نہ کر سکے۔ مگر میں پہلے اثبات نبوت قرآن سے ثابت کرتا ہوں (۱) اما یاتینکم رسل منکم الایہ پ ۶ (۲) اللہ یصطفی من الملائکۃ رسلاً ومن الناس الایہ یہاں یاتین اور یصطفی صیغہ مضارع ہے جو حال اور استقبال کیلئے آتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول ہمیشہ آتے رہینگے (۳) فاولئک مع الذین انعم اللہ علیہم من النبیین الایہ اگر بذریعہ دعا صراط الذین انعمت علیہم۔ اس امت میں صالح اور شہداء اور صدیق ہو سکتے ہیں۔ تو نبی کیوں نہیں ہو سکتے۔ اگر نبی نہیں ہو سکتے۔ تو النبیین کا جز باطل ٹھہرتا ہے۔ اور حدیث لانبی بعدی کا یہ مطلب ہے کہ شارع نبی نہیں آ سکتا۔ دیکھو مجمع البحار اور فتوحات مکیہ وغیرہ اور لا نفی جنس کا نفی ذات کی ہی نہیں کرتا بلکہ بعض دفعہ نفی صفت کی بھی کیا کرتا ہے مثلاً لا صلوٰۃ الا بفاتحۃ الکتاب لا صوم لمن لم یبیت۔ لا دین لمن لا عہد لہ۔ لا ایمان لمن لا امانۃ لہ۔ نماز رکوع میں شامل ہو نے کی ہوتی ہے۔ اور یہ نہیں کہ عہد کے بغیر کوئی دین کا مدعی نہیں۔ اور امانت کے بغیر ہی ایمان حاصل ہوتا ہے بلکہ نفی کمال دین و ایمان کی نفی ہے۔ اور تیس دجال کے متعلق جو کہا ہے یہ محض غلط ہے کیونکہ دجال وہ مدعی نبوت ہے جو آنحضرت کی شریعت کو منسوخ کرے۔ اور آپ کے امتی ہونے سے انکار کرے دوم یہ کہ ایسے مدعیان نبوت حضرت مرزا صاحب سے پہلے گذر چکے اور انکی تعداد پوری ہو چکی ہے دیکھو حج الکرامہ و اکمال الاکمال شرح صحیح مسلم جلد ۷ صفحہ ۲۵۸

کہ پہلے آپ ان کے گھر تشریف لے جائیں پھر انہیں بلائیں۔ حضرت امّاں جان نے اپنے امام کا حکم مانا۔ ان عورتوں سے ملنا شروع کیا اور اس طرح خدا کے فضل سے بہت سی رشتہ دار خواتین احمدی ہوگئیں۔

حضرت امّاں جان کا یہ طریق تھا کہ جب بھی آپ نے کسی دوسرے شہر جانا ہوتا تو حضور سے اجازت لے کر جاتیں اور ایسا ہی حضرت مصلح موعود کے وقت بھی ہوتا رہا۔ حضرت مصلح موعود گو آپ کے بیٹے تھے لیکن ان کے امام جماعتِ احمدیہ بننے کے بعد حضرت امّاں جان نے ان کی اسی طرح عزت اور فرمانبرداری کی جیسا کہ امامِ وقت کی ہونی چاہیے۔

## آپ کی مالی قربانیاں

سلسلہ احمدیہ کے لیے آپ نے بہت بڑی بڑی مالی قربانیاں دیں۔ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے منارۃ المسیح بنانے کی تحریک کی اور آپ نے ایک سو ایک خدام سے فرمایا کہ آپ احباب سو سو روپیہ دیں، لیکن حضرت امّاں جان نے ایک ہزار روپے کا وعدہ لکھوایا اور اپنا دہلی کا ایک مکان بیچ کر یہ رقم ادا کر دی۔

جب حضرت مصلح موعود مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب نے تحریک جدید جاری فرمائی اور چندہ کا اعلان کیا تو حضرت امّاں جان نے اس میں بھی بڑھ چڑھ کر حصّہ لیا اور دفتر اوّل میں وفات تک 3142 روپے کا چندہ ادا کیا۔ اس کے علاوہ جو بھی چندہ کی تحریک ہوتی آپ اس میں ضرور حصّہ لیتیں اور اچھی خاصی رقم ادا کرتیں۔ مثلاً سلسلہ کی بیوت الذکر، مشن، لنگر خانہ، دفتر لجنہ اماء اللہ، بیوت الذکر لندن و برلن وغیرہ وغیرہ۔ لنگر خانے کے لیے دیگوں کا مہیا کرنا۔ اخبار الفضل کے لیے امداد۔ غرض کہ کوئی بھی مالی

’’جو اطاعت میری میاں محمود اور حضرت امّاں جان نے کی ہے کسی نے بھی نہیں کی۔‘‘

ایک بار کسی کو بتایا کہ:-

’’حضرت بیوی صاحبہ (یعنی حضرت امّاں جان) نے جو کہ میرے ایسے حالات سے واقف ہیں ایک بار کچھ نقد روپیہ مجھے دیا اور کہا یہ آپ کے کھانے کے لیے ہے۔ ساتھ ہی کچھ رقم لنگر خانہ کے لیے دی اور کہا: لیکن دوسرے حصّے میں سے نہ دیں۔‘‘

اس واقعہ سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کو امامِ وقت کے ساتھ کتنی عقیدت تھی۔ امام جماعت احمدیہ حضرت مولانا نورالدین صاحب آپ کو جو کوئی کام کہتے آپ وہ خود کر دیتیں۔ ایک دفعہ کا واقعہ ہے حضور کے پاس کچھ لڑکے پڑھنے کے لیے آئے ہوئے تھے۔ ان میں ایک دیہاتی بھی تھا۔ ایک دن وہ کھانے پر رو پڑا۔ پوچھنے پر پتہ چلا کہ اسے لسّی کی عادت ہے جو اسے ملتی نہیں۔ حضور نے حضرت امّاں جان کو کہلوایا کہ یہ قصّہ ہوا ہے۔ آپ اپنے گھر سے لَسّی بھیج دیا کریں۔ چنانچہ آپ روزانہ اس طالب علم کو لَسّی بھجوا دیا کرتیں۔

ایک بار کچھ لحاف قابلِ مرمت تھے۔ حضور نے صوفی غلام محمد صاحب امرتسری سے فرمایا۔ یہ حضرت امّاں جان کو بھجوا دیں۔ یہ سن کر انہیں بہت رنج ہوا کہ حضرت امّاں جان سے ایسے کام کروائے جا رہے ہیں۔ ان کی جو بُری سی شکل بنی دیکھی تو حضرت صاحب سمجھ گئے اور فرمایا:

’’انہوں نے مجھے کہا ہوا ہے کہ مَیں ان کو کام بتا دیا کروں۔‘‘

حضرت امّاں جان نے اپنے ہاتھ سے لحاف مرمت کر کے بھجوا دیے۔ ایک بار حضور نے آپ سے فرمایا کہ آپ اپنی غیر احمدی رشتہ دار عورتوں سے تعلق پیدا کریں اور مشورہ دیا

# خلافت کا احترام اور محبت

حضرت مولوی محمد جی صاحب

حضرت اماں جان اسلامی مساوات کا بہت خیال رکھا کرتی تھیں ۔زائرات کو اپنی چارپائی اور پاس کے تخت پر بٹھا کر ہر ایک کے حالات دریافت فرماتیں ۔ ہر زائرہ خیال کرتی کہ آپ کو اس سے زیادہ محبت ہے ۔حضرت مولوی صاحبؓ (خلیفۃ المسیح الاول ) نے آپ کو فرمایا ہوا تھا کہ صحت افزاء ہوا میں سیر کیا کریں اس مشورہ کی بناء پر ایک دو میل کا چکر آپ لگایا کرتی تھیں اور احمدیوں کے گھروں کو بھی مزید برکت بخشا کرتی تھیں ۔سنت نبویہ ﷺ کے مطابق بچوں سے پیار کرتیں اور خوش طبعی سے ان کو ہنساتیں ۔جب حضرت مولوی صاحب (خلیفۃ المسیح الاولؓ) نے مسندِ خلافت کو زینت دی تو اماں جان نے اطاعت کا قابل رشک نمونہ پیش کیا جس سے مولوی صاحب بہت متاثر ہوئے ۔

ایک دن صوفی غلام محمد صاحب .امرتسری مغفور نے عرض کیا کہ لحاف قابلِ مرمت ہیں ۔ حضرت خلیفہ اولؓ نے فرمایا کہ بیوی صاحب (یعنی حضرت اماں جان ) کے پاس بھیج دیں وہ درست کر دیں گی ۔صوفی صاحب متردد سے ہو گئے ۔آپؓ نے فرمایا ۔مجھے انہوں نے کہا ہوا ہے کہ میں ان کو کام بتا دیا کروں ۔ چنانچہ اماں جانؓ نے لحاف درست کر کے بھجوا دیئے ...... ۔ حضرت اماں جان کو حضرت خلیفہ اوّلؓ نے کہا کہ آپ اپنی غیر احمدی رشتہ دار مستورات سے تعلق پیدا کریں (وہ مدت سے تعلق توڑ چکی تھیں ) آپ نے مشورہ دیا کہ پہلے آپ ان کے گھروں میں جائیں ۔خدا تعالیٰ نے ان میں سے بہتوں کو احمدیت کی دولت عطا فرمائی ۔[۱۴۴]

مکرم محمود احمد قریشی صاحب

حضرت خلیفۃ المسیح الاول رضی اللہ عنہ کے دل میں حضرت اُمّ المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا بہت احترام تھا.جب ان کا کوئی خادم دوائی لینے یا کسی دیگر غرض کے لئے آتا ۔آپ سب کام چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہو جاتے ۔آپ کے پاس جو تحائف آتے ۔وہ اکثر حضرت اُمّ المومنین رضی اللہ عنہا کی

طرف بھیج دیتے تھے۔ایک مرتبہ آپ نے درسِ عام میں فرمایا۔کسی شخص نے میری بیوی کے لئے اُمّ المومنین کے الفاظ استعمال کئے ہیں۔یہ غلطی ہے۔بیوی صاحب اُمّ المومنین ہیں۔آپ خلیفہء وقت کی اطاعت کا نمونہ تھیں۔جس کا ذکر حضرت المسیح الا ول رضی اللہ عنہ اکثر فرمایا کرتے۔جب آپ گھوڑے سے گرے۔اور ایک لمبے عرصہ تک بیمار رہے۔صبح کا ناشتہ حضرت اُمّ المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھیجتی تھیں۔اللھم اغفرلھا وارحمھا۔آمین ۱۴۵

حضرت مولوی محمد جی صاحب

حضرت مولوی صاحب (حضرت خلیفہ اوّل رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے حلقہ تدریس میں گوجر طالبعلم تھے۔ایک روز ایک جوان رو پڑا۔اس سے پوچھا گیا۔تو اس نے کہا مجھے لسی نہیں ملتی۔ مولوی صاحب نے اماں جانؓ کو پیغام بھیجا کہ ہمارے شفا خانہ میں روزانہ لسی بھجوا دی جائے۔ حضرت اماں جانؓ تمام گرمی میں بڑا برتن لسی کا بھجواتی رہیں۔۱۴۶

# خلافت کا احترام اور محبت

حضرت مولوی محمد جی صاحب

حضرت اماں جان اسلامی مساوات کا بہت خیال رکھا کرتی تھیں۔زائرات کو اپنی چارپائی اور پاس کے تخت پر بٹھا کر ہر ایک کے حالات دریافت فرماتیں۔ہر زائرہ خیال کرتی کہ آپ کو اس سے زیادہ محبت ہے۔حضرت مولوی صاحبؓ (خلیفۃ المسیح الاول) نے آپ کو فرمایا ہوا تھا کہ صحت افزاء ہوا میں سیر کیا کریں اس مشورہ کی بناء پر ایک دو میل کا چکر آپ لگایا کرتی تھیں اور احمدیوں کے گھروں کو بھی مزید برکت بخشا کرتی تھیں۔سنت نبویہ ﷺ کے مطابق بچوں سے پیار کرتیں اور خوش طبعی سے ان کو ہنساتیں۔جب حضرت مولوی صاحب (خلیفۃ المسیح الاولؓ) نے مسندِ خلافت کو زینت دی تو اماں جان نے اطاعت کا قابل رشک نمونہ پیش کیا جس سے مولوی صاحب بہت متاثر ہوئے۔

ایک دن صوفی غلام محمد صاحب .امرتسری مغفور نے عرض کیا کہ لحاف قابلِ مرمت ہیں۔حضرت خلیفہ اولؓ نے فرمایا کہ بیوی صاحب (یعنی حضرت اماں جان) کے پاس بھیج دیں وہ درست کر دیں گی۔صوفی صاحب متردد سے ہو گئے۔آپؓ نے فرمایا۔مجھے انہوں نے کہا ہوا ہے کہ میں ان کو کام بتا دیا کروں۔چنانچہ اماں جانؓ نے لحاف درست کر کے بھجوا دیئے ......۔

حضرت اماں جان کو حضرت خلیفہ اوّلؓ نے کہا کہ آپ اپنی غیر احمدی رشتہ دار مستورات سے تعلق پیدا کریں (وہ مدت سے تعلق توڑ چکی تھیں) آپ نے مشورہ دیا کہ پہلے آپ ان کے گھروں میں جائیں۔خدا تعالیٰ نے ان میں سے بہتوں کو احمدیت کی دولت عطا فرمائی۔[۱۴۴]

مکرم محمود احمد قریشی صاحب

حضرت خلیفۃ المسیح الاول رضی اللہ عنہ کے دل میں حضرت اُمّ المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا بہت احترام تھا.جب ان کا کوئی خادم دوائی لینے یا کسی دیگر غرض کے لئے آتا۔آپ سب کام چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہو جاتے۔آپ کے پاس جو تحائف آتے۔وہ اکثر حضرت اُمّ المومنین رضی اللہ عنہا کی

طرف بھیج دیتے تھے۔ایک مرتبہ آپ نے درسِ عام میں فرمایا۔کسی شخص نے میری بیوی کے لئے اُمّ المومنین کے الفاظ استعمال کئے ہیں۔یہ غلطی ہے۔بیوی صاحب اُمّ المومنین ہیں۔آپ خلیفہء وقت کی اطاعت کا نمونہ تھیں۔جس کا ذکر حضرت المسیح الاول رضی اللہ عنہ اکثر فرمایا کرتے۔جب آپ گھوڑے سے گرے۔اور ایک لمبے عرصہ تک بیمار رہے۔صبح کا ناشتہ حضرت اُمّ المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھیجتی تھیں۔اللھم اغفرلھا وارحمھا۔آمین ۱۴۵

حضرت مولوی محمد جی صاحب

حضرت مولوی صاحب (حضرت خلیفہ اوّل رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے حلقہ تدریس میں گوجر طالبعلم تھے۔ایک روز ایک جوان رو پڑا۔اس سے پوچھا گیا۔تو اس نے کہا مجھے لسی نہیں ملتی۔مولوی صاحب نے اماں جانؓ کو پیغام بھیجا کہ ہمارے شفاخانہ میں روزانہ لسی بھجوادی جائے۔حضرت اماں جانؓ تمام گرمی میں بڑا برتن لسی کا بھجواتی رہیں۔۱۴۶



بیعت کی تھی۔خاکسار نے دریافت کیا کہ آپ نے کب بیعت کی؟ والدہ صاحبہ نے فرمایا میرے متعلق مشہور ہے کہ میں نے بیعت سے توقف کیا اور کئی سال بعد بیعت کی۔ یہ غلط ہے بلکہ میں کبھی بھی آپ سے الگ نہیں ہوئی ہمیشہ آپ کے ساتھ رہی اور شروع سے ہی اپنے آپ کو بیعت میں سمجھا اور اپنے لئے باقاعدہ الگ بیعت کی ضرورت نہیں سمجھی۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ ابتدائی بیعت کے وقت حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو مسیحیّت اور مہدویّت کا دعویٰ نہ تھا بلکہ عام مجددانہ طریق پر آپ بیعت لیتے تھے۔خاکسار نے والدہ صاحبہ سے پوچھا کہ حضرت مولوی صاحب کے علاوہ اور کس کس نے پہلے دن بیعت کی تھی؟ والدہ صاحبہ نے میاں عبداللہ صاحب سنوری اور شیخ حامد علی صاحب کا نام لیا۔

﴿21﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**۔بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام دعویٰ مسیحیت شائع کرنے لگے تو اس وقت آپ قادیان میں تھے آپ نے اس کے متعلق ابتدائی رسالے یہیں لکھے پھر آپ لدھیانہ تشریف لے گئے اور وہاں سے دعویٰ شائع کیا۔والدہ صاحبہ نے فرمایا دعویٰ شائع کرنے سے پہلے آپ نے مجھ سے فرمایا تھا کہ میں ایسی بات کا اعلان کرنے لگا ہوں جس سے ملک میں مخالفت کا بہت شور پیدا ہوگا۔والدہ صاحبہ نے فرمایا اس اعلان پر بعض ابتدائی بیعت کرنے والوں کو بھی ٹھوکر لگ گئی۔

﴿22﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**۔بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ ایک دفعہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام سیالکوٹ میں میر حامد شاہ صاحب کے مکان پر تھے اور سو رہے تھے میں نے آپ کی زبان پر ایک فقرہ جاری ہوتے سنا۔میں نے سمجھا کہ الہام ہوا ہے پھر آپ بیدار ہوگئے تو میں نے کہا کہ آپ کو یہ الہام ہوا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں تم کو کیسے معلوم ہوا؟ میں نے کہا مجھے آواز سنائی دی تھی۔خاکسار نے دریافت کیا کہ الہام کے وقت آپ کی کیا حالت ہوتی تھی؟ والدہ صاحبہ نے فرمایا چہرہ سرخ ہو جاتا تھا اور ماتھے پر پسینہ آجاتا تھا۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعودؑ اپنے مکان کے چھوٹے صحن میں (یعنی جو والدہ صاحبہ کا موجودہ صحن ہے) ایک لکڑی کے تخت پر تشریف رکھتے تھے غالباً صبح یا شام کا وقت تھا

اس درد بھری تقریر پر سب نے بالاتفاق درد مند دل کے ساتھ عرض کیا۔ کہ ہم آپ کے سبھی احکام مانیں گے آپ ہمارے امیر بنیں اور ہمارے مسیحؑ کے جانشین ہوں۔ چنانچہ اسی جگہ بارہ سو کے قریب احمدیوں نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی اور یوں قدرت ثانیہ کا ظہور ہوا۔ مردوں کی بیعت کے بعد مستورات نے بھی بیعت خلافت کی اور سب سے اول بیعت کنندہ حضرت سیدۃ النساء ام المومنین رضی اللہ عنہا تھیں۔ [۱۱۰]

ڈاکٹر عطردین صاحب درویش کا بیان ہے کہ میں تدفین کے بعد چودھری فتح محمد صاحب سیال اور شیخ محمد تیمور کے ہمراہ شہر کو واپس آرہا تھا کہ بڑے باغ کے کنویں کے پاس کسی نے پیچھے سے میرے کندھوں پر ہاتھ رکھ دیا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت خلیفہ اولؓ ہیں آپ نے فرمایا میاں عطردین! کیا محمد علی نے میری بیعت کی ہے؟ میں نے عرض کیا کہ انہوں نے بیعت کی ہے چنانچہ میں نے اسی وقت اپنے ساتھیوں کو بتادیا کہ حضور نے مولوی محمد علی صاحب کے متعلق یہ دریافت فرمایا ہے۔ [۱۱۲]

## صدر انجمن احمدیہ کی طرف سے بیرونی جماعتوں کو اطلاع

غرض کہ پوری جماعت اس وقت حضرت خلیفہ اول کی خلافت پر بالاتفاق جمع ہو گئی اور خواجہ کمال الدین صاحب نے صدر انجمن احمدیہ کی طرف سے اخبار "الحکم" اور "بدر" میں بیرونی جماعتوں کو اطلاع دی کہ

"آپ (یعنی حضرت مسیح موعود علیہ السلام) کے وصایا مندرجہ رسالہ الوصیت کے مطابق حسب مشورہ معتمدین صدر انجمن احمدیہ موجود قادیان و اقربا حضرت مسیح موعود باجازت حضرت ام المومنین کل قوم نے جو قادیان میں موجود تھی اور جس کی تعداد اس وقت بارہ سو تھی والا مناقب حضرت حاجی الحرمین شریفین جناب حکیم الامت نور الدین صاحب سلمہ کو آپ کا جانشین اور خلیفہ قبول کیا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ معتمدین میں سے ذیل کے اصحاب موجود تھے۔ مولانا حضرت مولوی سید محمد احسن صاحب۔ صاحبزادہ بشیر الدین محمود احمد صاحب جناب نواب محمد علی خان صاحب۔ شیخ رحمت اللہ صاحب۔ مولوی محمد علی صاحب۔ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحب۔ ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب و خلیفہ رشید الدین و خاکسار (خواجہ کمال الدین)......... یہ خط بطور اطلاع کل سلسلہ کے ممبران کو لکھا جاتا ہے کہ وہ اس خط کے پڑھنے کے بعد فی الفور حضرت حکیم الامت خلیفۃ المسیح و المہدی کی خدمت بابرکت میں بذات خود یا بذریعہ تحریر حاضر ہو کر بیعت کریں"۔ اس اعلان میں خواجہ صاحب نے بیعت کے الفاظ بھی درج کئے تھے۔ [۱۱۳]

# ذکرِ حبیب علیہ السلام

## روایات جناب حکیم دین محمد صاحب ملٹری اکونٹنٹ

بتوسط صیغہ تالیف و تصنیف قادیان

(۱۰)

ایک دفعہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے حضرت خلیفۃ المسیح اول رضی اللہ عنہ کو ایک مضمون اسلام پر پڑھنے کے لئے آریوں کے سالانہ جلسہ لاہور میں بھیجا۔ (سالانہ جلسہ ختم ہونے کے بعد ایک مذہبی کانفرنس منعقد ہوئی تھی جس میں ۲-۳-۴ دسمبر ۱۹۰۷ء کو روزانہ مغرب کے بعد مختلف نمائندگان مذاہب کی طرف سے "کونسی کتاب الہامی ہے؟" کے موضوع پر مضامین سنائے جاتے رہے۔ مرتب) واپسی پر حضرت اقدس کو یہ معلوم ہوا۔ کہ آریوں نے حضرت اقدس کا مضمون سننے سے قبل (نہیں۔ بلکہ تمام مدعوشدہ نمائندگان کے مضامین پڑھے جانے کے بعد۔ مرتب) جب اپنا مضمون پڑھا۔ تو اس میں حضرت بانیٔ اسلام صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے متعلق توہین آمیز الفاظ استعمال کئے۔ تو حضرت مولوی صاحب سے بھری مجلس میں فرمایا۔ کہ آپ کیوں وہاں ٹھہرے رہے۔ اور کیوں نہ اٹھ کر چلے آئے۔

(۱۱)

ایک دفعہ ڈاکٹر محمد اسمٰعیل خان صاحب مرحوم و ڈاکٹر سید عبدالستار شاہ صاحب مرحوم ہر دو رخصت پر قادیان آئے ہوئے تھے۔ تو ان دنوں صاحبزادہ میاں مبارک احمد صاحب کو بخار تھا (یہ صاحبزادہ صاحب کی مرض الموت تھی) حضور علیہ السلام نے ہر دو ڈاکٹر صاحبان کو مشورہ کے لئے بلایا میں بھی ڈاکٹر صاحبان کے ساتھ اندر چلا گیا صاحبزادہ صاحب کی چارپائی بیت الدعا سے ملحقہ دالان میں تھی۔ صاحبزادہ صاحب کو اجابت نہ ہوتی تھی۔ اس لئے شیرخشت اندرونی طور پر اور صابون کا جموں بیرونی طور پر تجویز ہوا۔ مگر دوسرے روز صاحبزادہ صاحب کی وفات ہوگئی۔ میں نے دیکھا حضرت اقدس بیماری کے ایام میں علاج میں بڑے منہمک تھے۔ اور دوا اور دعا میں بھی بڑی کوشش فرما رہے تھے۔ مگر وفات کے بعد انا للہ و انا الیہ راجعون پڑھ کر الگ ہو گئے۔ اور حضور علیہ السلام نے ان دنوں ایسی تقریریں فرمائیں۔ جن کا ماحصل یہ تھا۔ کہ مبارک احمد الہام الٰہی کے مطابق پیدا ہوا۔ اور الہام الٰہی کے مطابق ہی وفات پاگیا۔

(۱۲)

ایک دفعہ صاحبزادی نواب مبارکہ بیگم صاحبہ عزیز مرزا مبارک احمد خفا ہو گئے۔ اور بچپن کی ضد ایسی کی۔ کہ صاحبزادی صاحبہ ہر طرح مناتی تھیں مگر وہ نہ مانتے تھے۔ آخر بی بی صاحبہ حضرت اقدس کے پاس گئیں۔ اور کہا اباجی مبارک مجھ سے خفا ہو گیا ہے۔ مانتا نہیں ضد کرتا ہے حضور علیہ السلام جو اس وقت کسی تصنیف میں معروف تھے۔ انہیں چند اشعار لکھ کر دے دیئے۔ انہوں نے وہ میاں صاحب کے سامنے جا کر پڑھ دیئے۔ سنتے ہی وہ خوش ہو گئے۔

مبارک کو میں نے ستایا نہیں
کبھی میرے دل میں یہ آیا نہیں
میں بھائی کو کیوں کر ستا سکتی ہوں
وہ کیا میری اماں کا جایا نہیں
الٰہی خطا کر دے میری معاف
کہ تجھ بن تو رب البرایا نہیں

(۱۳)

ایک دفعہ سیر کے دوران میں حضور علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ مٹی کی ہنڈیا میں پکا ہوا کھانا دیگچی کی نسبت بہتر ہوتا ہے نیز حضور علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ اگر کوئی مستری لوہے کی ہنڈیا بنائے۔ اور اس میں کھانا پکایا جائے۔ تو اس میں کچھ نہ کچھ فولاد کا جزو ضرور مل جائے گا۔ اس سے کھانا مقوی ہو جائے گا۔

(۱۴)

ایک دفعہ کسی انگریزی خواں دوست نے انگریزی زبان کے متعلق کہا۔ کہ وہ مختصر الفاظ میں زیادہ مطلب ادا کرنے کی اہمیت رکھتی ہے۔ حضور علیہ السلام نے ان سے پوچھا کہ انگریزی میں میرا پانی کا کیا ترجمہ ہے۔ انہوں نے کہا مائی واٹر حضور علیہ السلام نے فرمایا یہ مطلب تو عربی میں لفظ مائی سے ادا ہو جاتا ہے۔ (عربی میں مائی کے معنے میرا پانی ہے)

(۱۵)

حضور علیہ السلام کی عادت تھی۔ کہ جب کوئی مہمان بات کرتا۔ توجہ سے سنتے کبھی اس کی بات کو نہ کاٹتے۔ جب وہ کہہ چکتا۔ تو پھر حضور علیہ السلام خود گفتگو شروع فرماتے۔ حضور علیہ السلام کا تکیہ کلام "اصل میں بات یہ ہے" تھا۔ اپنی بات کو اصل میں بات یہ ہے کہہ کر شروع فرماتے۔ تقریر کے وقت ابتدا دھیمی آواز سے ہوتی۔ مگر رفتہ رفتہ خوب بلند ہو جاتی۔

(۱۶)

ایک دفعہ ایک فوٹو گرافر لاہور سے آیا۔ جس کی دوکان انارکلی میں ہے۔ اس سے حضور علیہ السلام نے تعلیم الاسلام ہائی سکول (جہاں اب بورڈنگ مدرسہ احمدیہ ہے مرتب) کے صحن میں (کرسی پر) بیٹھ کر تصویر کھنچوائی۔

(۱۷)

ایک دفعہ کسی امر کے تذکرہ کے ضمن میں فرمایا۔ کہ دعا کے لئے تعلق کی بڑی ضرورت ہوتی ہے۔ کہتے ہیں۔ کسی بزرگ کے پاس کوئی شخص جس کا ایک تمسک گم ہو گیا تھا۔ دعا کے لئے آیا۔ اس بزرگ نے اس سے کہا۔ کہ چار آنے کا حلوا لاؤ۔ چنانچہ وہ حلوا لینے گیا۔ حلوائی جب حلوا دینے کے لئے ردی کے کاغذ میں ڈالنے لگا۔ تو اس شخص نے دیکھا۔ کہ وہ ردی کا کاغذ ہی اس شخص کا گمشدہ تمسک ہے۔ اسنے کہا کہ اس پر حلوہ ڈال کر اسے خراب نہ کرنا۔ چنانچہ وہ کسی اور کاغذ پر حلوا ڈلوا کر اس بزرگ کے پاس لایا۔ اور اپنا گمشدہ تمسک مل جانے کا ذکر بھی سنایا

(۱۸)

ایک دفعہ حضور علیہ السلام نے مولوی محمد احسن صاحب امروہی سے فرمایا کہ مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کو ایک محبت آمیز خط لکھیں۔ چنانچہ مولوی صاحب نے ایک خط جس کا نام "رقیمۃ الوداد" تھا تبلیغی رنگ میں لکھا۔ اور حضور علیہ السلام کو سنایا۔

(۱۹)

میرے قیام کے دوران میں مرزا فضل احمد صاحب ابن حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کا جنازہ ملتان سے قادیان لایا گیا (ملتان میں آپ سب انسپکٹر پولیس تھے۔ وہیں بیمار ہوئے اور وہیں فوت ہوئے) حضرت اقدس کو مخالف رشتہ داروں نے اطلاع دی۔ حضرت اقدس نے کہلا بھیجا۔ کہ جاؤ دفن کر دو۔ حضور علیہ السلام جنازہ میں شامل نہیں ہوئے۔ اور نہ ہی جماعت کے کسی فرد کو جنازہ میں شامل ہونے کا حکم دیا۔ جہاں تک مجھے یاد ہے مسجد مبارک میں بیٹھے ہوئے تقریر فرمائی تھی۔ جس کا مفہوم یہ تھا۔ کہ جو خدا تعالیٰ کا نہیں بنتا۔ وہ ہمارا بیٹا نہیں ہو سکتا۔ آپ سب لوگ جو اللہ تعالیٰ کے لئے اپنے گھر بار چھوڑ کر یہاں آئے ہیں۔ ہماری اولاد ہیں۔

فی الصدقات۔"

﴿58﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** ۔حضرت والدہ صاحبہ نے مجھ سے بیان فرمایا کہ تمہارے تایا کے ہاں ایک لڑکی اور ایک لڑکا پیدا ہوئے تھے مگر دونوں بچپن میں فوت ہو گئے ۔لڑکی کا نام عصمت اور لڑکے کا نام عبدالقادر تھا۔حضرت صاحب کو اپنے بھائی کی اولاد سے بہت محبت تھی چنانچہ آپ نے اپنی بڑی لڑکی کا نام اسی واسطے عصمت رکھا تھا۔

﴿59﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** ۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ بڑی بیوی سے حضرت مسیح موعودؑ کے دو لڑکے پیدا ہوئے ۔اعنی مرزا سلطان احمد صاحب اور مرزا فضل احمد۔حضرت صاحب ابھی گویا بچہ ہی تھے کہ مرزا سلطان احمد پیدا ہو گئے تھے ۔اور ہماری والدہ صاحبہ سے حضرت مسیح موعودؑ کی مندرجہ ذیل اولاد ہوئی ۔عصمت جو ۱۸۸۶ء میں پیدا ہوئی اور ۱۸۹۱ء میں فوت ہوگئی۔بشیر احمد اوّل جو ۱۸۸۷ء میں پیدا ہوا اور ۱۸۸۸ء میں فوت ہوگیا۔حضرت خلیفہ ثانی مرزا بشیرالدین محمود احمد جو ۱۸۸۹ء میں پیدا ہوئے ۔شوکت جو ۱۸۹۱ء میں پیدا ہوئی اور ۱۸۹۲ء میں فوت ہوگئی ۔خاکسار مرزا بشیر احمد جو ۱۸۹۳ء میں پیدا ہوا ۔مرزا شریف احمد جو ۱۸۹۵ء میں پیدا ہوئے ۔مبارکہ بیگم جو ۱۸۹۷ء میں پیدا ہوئیں ۔مبارک احمد جو ۱۸۹۹ء میں پیدا ہوا اور ۱۹۰۷ء میں فوت ہوگیا۔امۃ النصیر جو ۱۹۰۳ء میں پیدا ہوئی اور ۱۹۰۳ء میں ہی فوت ہوگئی۔امۃ الحفیظ بیگم جو ۱۹۰۴ء میں پیدا ہوئیں ۔سوائے امۃ الحفیظ بیگم کے جو حضرت صاحب کی وفات کے وقت صرف تین سال کی تھیں باقی سب بچوں کی حضرت صاحب نے اپنی زندگی میں شادی کر دی تھی۔

﴿60﴾ **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** ۔بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ جب تم بچے تھے اور شاید دوسری جماعت میں ہو گے کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعودؑ رفع حاجت سے فارغ ہو کر آئے تو تم اس وقت ایک چار پائی پر الٹی سیدھی چھلانگیں مار رہے اور قلا بازیاں کھا رہے تھے آپ نے دیکھ کر تبسّم فرمایا اور کہا دیکھو یہ کیا کر رہا ہے پھر فرمایا اسے ایم ۔اے کرانا۔خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ فقرہ روزمرہ کی زبان میں بے ساختہ نکلا ہوا معلوم ہوتا ہے مگر غور کریں تو اس میں دو تین پیشگوئیاں ہیں۔